# کشکولِ عملیات

## رُوحانی عملیات پر ایک معتبر کتاب


از قلم

محسن ملت حضرت مولانا حسن الہاشمی صاحب

فاضل دارالعلوم دیو بند

سرپرست اعلیٰ ہاشمی رُوحانی مرکز دیو بند



مکتبہ رُوحانی دُنیا دیو بند

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کشکول عملیات

(روحانی عملیات کی ایک معتبر کتاب)


از قلم

محسن ملت مولانا حسن الہاشمی صاحب

فاضل دارالعلوم دیوبند

سرپرست اعلیٰ ہاشمی روحانی مرکز دیوبند



ناشر

رجسٹرڈ
مکتبہ روحانی دنیا، محلہ ابوالمعالی دیوبند (یوپی)

پن نمبر: ۲۴۷۵۵۴

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | کشکول عملیات Kashkol-e-Amaliyat |
| نام مؤلف | : | مولانا حسن الہاشمی Moulana Hasanul Hashmi |
| نام کاتب | : | راشد قیصر دیوبند |
| نام مصحح | : | دانش عامری |
| سرورق | : | دانش عامری |
| صفحات | : | دوسو (۲۰۸) |
| اشاعت اول | : | مارچ ۲۰۰۷ء |
| بہ اہتمام | : | ابوسفیان عثمانی، منیجر مکتبہ روحانی دنیا، دیوبند |
| پریس | : | کیپٹل آفسیٹ پریس، دیوبند Capital Offsett , Deoband |
| قیمت | : | اسی روپے/80 |

ناشر

**مکتبہ روحانی دنیا** (رجسٹرڈ)

محلہ ابوالمعالی، دیوبند

Publisher :

MAKTABA ROOHANI DUNYA

MOH. ABULMALI, DEOBAND



# ایک ضروری بات

اس کتاب میں جتنے بھی عملیات پیش کئے گئے ہیں مولانا حسن الہاشمی صاحب کے تمام شاگردوں کوان کی اجازت ہے۔

لیکن جولوگ مولانا حسن الہاشمی صاحب کے شاگرد نہیں ہیں وہ کسی بھی عمل کو کرنے سے پہلے مولانا حسن الہاشمی صاحب سے اجازت حاصل کرلیں۔ اگر خط کے ذریعہ اجازت حاصل کرنا چاہیں تو اس پتے پر جوابی خط روانہ کریں۔



**ہاشمی روحانی مرکز**

محلہ ابوالمعالی، دیوبند ۲۴۷۵۵۴ (یوپی)

ورنہ پھر اس فون پر رابطہ کریں

Ph : 01336-223377, 01336-224748

موبائل : 09358002992

## ضروری گزارش

دہلی میں ایک بدنام زمانہ سیاسی لیڈر کے صاحب زادے چوری سے دیوبند کے کتب خانوں کی کتابیں چھاپ رہے ہیں۔ انہوں نے اپنی بداخلاقی اور کم ظرفی سے دیوبند کے کئی کتب خانوں کو نقصان پہنچایا ہے۔

اس طرح کے لوگ چوری اور ڈکیتی میں فخر محسوس کرتے ہیں۔ ان کی روش یہ ہوتی ہے کہ یہ گھٹیا کاغذ پر گھٹیا کتابت وطباعت کے ساتھ کتابیں چھاپ کر کمیشن زیادہ دیدیتے ہیں۔ اس طرح کتابیں فروخت کرنے والوں کو تو فائدہ ہوجاتا ہے لیکن خریداروں کو نقصان اٹھانا پڑتا ہے کیونکہ انہیں جو کتاب ملتی ہے وہ گھٹیا کاغذ پر چھپی ہوتی ہے اور اس میں کتابت کی غلطیوں کی بھرمار ہوتی ہے جو ناشر زے جاہل ہوتے ہیں وہ کتاب کی تصحیح کا اہتمام نہیں کرپاتے۔

ہم اپنے تمام قارئین سے یہ گزارش کرتے ہیں کہ مولانا حسن الہاشمی صاحب کی کوئی بھی کتاب خریدتے وقت یہ دیکھ لیں کہ "مکتبہ روحانی دیوبند" کی چھپی ہوئی ہے یا نہیں۔ اگر وہ دہلی کی مطبوعہ ہو تو وہ چوری کی ہے اور اس کو خرید کر آپ کو روحانی فائدہ نہیں ہوگا۔ کیوں کہ چوری کی کتابیں معنویت اور افادیت سے محروم ہوتی ہیں۔

امید ہے کہ تمام قارئین چوری کی کتابیں فروخت کرنے والوں کے ساتھ تعاون کرنے سے گریز کریں گے۔

(منیجر)



## فہرست مضامین کشکول عملیات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## عقل اور فہم وادراک کی تیزی

اگر کوئی شخص جو تحصیل علم میں مشغول ہو، اسم مبارک "یَامُمِیْتُ" کا بکثرت ورد کرے گا تو پروردگار عالم اپنے فضل وکرم سے اور اس اسم مبارک کے ورد کی برکت سے اسے عقل وذہن اور فہم وادراک کی تیزی سے بہرہ ور فرمائے گا اور وہ تحصیل علم کے مراحل نہایت تیزی کے ساتھ طے کرے گا اور پھر اپنے ذہن اور فہم وادراک سے بڑی بڑی عقلی گتھیاں سلجھائے گا۔

## علالت سے شفاء

اگر کوئی شخص علیل ہو اور کسی علاج سے اس کی علالت یا بیماری دور نہ ہوتی ہو اس پر سات دن تک برابر اسم مبارک "یَاحَفِیْظُ" ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے۔ انشاء اللہ العزیز وہ مریض بہت جلد شفاء یاب ہو جائے گا۔

## علم اور قوت حافظہ میں اضافہ

جو شخص اسم مبارک "یَاسَلَامُ" کا بکثرت ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اس کے علم اور اس کی قوت حافظہ میں اضافہ کرے گا

## بدہضمی کی شکایت

(۱) اگر کسی شخص کو بدہضمی کی شکایت ہو تو سورۃ القدر (سورۃ نمبر: ۹۷) گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی اس شخص کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز بدہضمی کی شکایت رفع ہو جائے گی۔ (۲) اگر کسی شخص کو بدہضمی کی شکایت ہو تو سورۃ الانشقاق (سورۃ نمبر: ۸۴) عرق

گلاب پر دم کر کے وہ عرق گلاب اس شخص کو پلایا جائے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اس کی بدہضمی کی شکایت رفع فرمائے گا۔

## خون کی کمی

اگر کسی شخص کے جسم میں خون کی کمی ہو تو وہ بسم اللہ شریف کے ساتھ یَا حَیُّ قَبْلَ کُلِّ شَیْءٍ یَا حَیُّ بَعْدَ کُلِّ شَیْءٍ تین مرتبہ پڑھ کر پانی، چائے، شربت، دودھ وغیرہ جو مشروب بھی پیئے اس پر دم کر کے پیئے۔ انشاء اللہ العزیز خون کی کمی دور ہو جائے گی۔ خون کی کمی دور ہو جائے تو یہ عمل ترک کر دیا جائے۔

## خونی دست

اگر کسی شخص کو خونی دست آتے ہوں تو اسم مبارک ''یَا حَفِیْظُ'' تین سو مرتبہ پڑھ کر دم کر کے وہ پانی اس شخص کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز شفا ہوگی۔

## خونی بواسیر

جس شخص کو خونی بواسیر کی شکایت ہو وہ اس اسم مبارک ''یَا عَلِیُّ'' ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی نوش کرے۔ انشاء اللہ العزیز سات روز میں خون بند ہو جائے گا، مسّے جاتے رہیں گے اور بواسیر کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

## حیض کی کمی

اگر کسی عورت کو حیض کا خون بہت کم مقدار میں آتا ہو تو روزانہ تین سو کتالیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھ کر آب زمزم پر دم کر کے وہ آب زمزم اس عورت کو گیارہ روز تک پلایا جائے۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ انشاء اللہ العزیز حیض کی کمی کی شکایت رفع ہو جائے گی۔



## آنکھ کے زخم کا علاج

اگر کسی شخص کی آنکھ میں سفیدی ہو تو سورہ فصلت (سورۃ نمبر:۴۱) کو پاک صاف کاغذ پر لکھ کر بارش کے پانی سے دھویا جائے اور اس پانی سے سرمہ پیس کر آنکھوں میں لگایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز سفیدی ختم ہو جائے گی۔

## آنکھوں کا دکھنا اور ان کی تکلیف

جس شخص کی آنکھیں دکھتی ہوں وہ اسم مبارک ''یَا مُقِیْتُ'' سات دفعہ پڑھ کر سرمہ یا دوا پر دم کرے اور پھر وہ سرمہ یا دوا آنکھوں میں لگائے۔ انشاء اللہ العزیز تین روز میں آنکھیں اچھی ہو جائیں گی۔

## آنکھوں کا روشن ہونا اور اس کا علاج

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی آنکھوں کی روشنی کم نہ ہو یا کم ہو گئی ہو تو زیادہ ہو جائے تو وہ اسم مبارک ''یَا ظَاهِرُ'' اشراق کی نماز کے بعد پانچ سو مرتبہ ہر روز پڑھے تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اس کی آنکھیں روشن کر دے گا۔

## آنکھوں کی بینائی کی حفاظت کے لئے

(۱) اگر کوئی شخص سوتے وقت سات مرتبہ سورۃ القدر (سورۃ نمبر:۹۷) پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اس کی بینائی کی حفاظت فرمائے گا اور انشاء اللہ العزیز اس کی بصارت مرتے دم تک کمزور نہ ہوگی۔

(۲) اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد سورۃ النباء (سورۃ نمبر:۷۸) ایک بار ہمیشہ پڑھتا رہے تو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت اور فضل وکرم سے اس کی آنکھوں کی بینائی کی حفاظت فرمائے گا اور انشاء اللہ العزیز اس کی بصارت مرتے دم تک کمزور نہ ہوگی۔

## آنکھوں کی بینائی کا تیز، اور نور پیدا ہونا

جو شخص سورۃ القیامہ (سورۃ نمبر: ۷۵) عشاء کے وقت پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پھر اس پانی میں سرمہ کی سلائی تر کر کے سرمہ آنکھوں میں لگائے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کی آنکھوں کی بینائی تیز کرے گا اور اس کی آنکھوں میں نور پیدا کرے گا۔

## آشوب چشم یعنی آنکھ دکھنے کی تکلیف

(۱) اگر کسی شخص کو آشوب چشم کی شکایت ہو تو سورۃ التکویر (سورۃ نمبر: ۸۱) پڑھ کر اس کی آنکھوں پر دم کیا جائے۔ انشاء اللہ العزیز آشوب چشم کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

(۲) اگر کسی شخص کو آشوب چشم کی شکایت ہو تو وہ سورۃ البقر (سورۃ نمبر: ۲) کو تعویذ بنا کر باندھے یا لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر پیئے۔ انشاء اللہ العزیز اسے آشوب چشم سے شفا ہو گی۔

(۳) اگر کوئی شخص آشوب چشم یعنی آنکھوں کی تکلیف میں مبتلا ہو تو سورۃ الکوثر (۱۰۸) مرتبہ مع اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کی آنکھوں پر دم کیا جائے تو انشاء اللہ العزیز آشوب چشم سے نجات ملے گی۔ (۴) اگر کوئی شخص آشوب چشم میں مبتلا ہو تو وہ سورۃ حٰمٓ السجدہ فصلت (سورۃ نمبر: ۴۱) پاک صاف کاغذ پر لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر اس پانی سے آنکھیں دھوئے۔ انشاء اللہ العزیز شکایت رفع ہو جائے گی۔ (۵) جو شخص ٹھیک دوپہر یعنی زوال کے وقت باوضو بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ "یَارَحْمٰن" پڑھے اور پانی پر دم کرے پھر اپنی یا کسی دوسرے کی دکھتی ہوئی آنکھ میں دم کئے ہوئے پانی میں سلائی تر کر کے سات سلائیاں لگائے تو انشاء اللہ العزیز تین دن میں آنکھیں اچھی ہوں گی اور پھر ایک سال تک دکھنے نہ آئیں گی۔

(۶) جو شخص فجر کی نماز کے بعد دو سو اٹھانوے (۲۹۸) مرتبہ "یَارَحْمٰن" پڑھ کر پانی پر دم کرے پھر اپنی یا کسی دوسرے کی دکھتی ہوئی آنکھوں میں سلائی دم کئے ہوئے پانی میں تر کر کے لگائے تو انشاء اللہ العزیز اسے آشوب چشم سے شفا نصیب ہو گی۔

(۷) اگر کسی شخص کو آشوب چشم کی شکایت ہو تو وہ سورۃ الاخلاص (سورۃ نمبر: ۱۱۲) کی



تلاوت کرے۔ انشاء اللہ العزیز شکایت رفع ہو کر شفا عطا ہو گی۔

(۸) اگر کسی شخص کی آنکھیں دکھتی ہوں تو وہ نماز فجر کی سنتوں کے بعد اور فرضوں سے پہلے سورۃ الملک (سورۃ نمبر: ۶۷) ایک بار پڑھ کر انگلیوں کے پوروں پر دم کرے اور انہیں آنکھوں سے لگائے۔ انشاء اللہ العزیز آنکھوں کا دکھنا موقوف ہو گا اور شفا حاصل ہو گی۔

## برص یا پھلبہری کا مرض

اگر کسی شخص کو برص یا پھلبہری کا مرض ہو تو وہ ایام بیض (ہر قمری مہینے کی تیرہ، چودہ اور پندرہ تاریخ) میں روزہ رکھے اور ہر روز افطار کے وقت اسم مبارک "اَلْمَجِیْدُ" کا بکثرت ورد کرے۔ انشاء اللہ العزیز اسے مرض سے شفا ہو گی۔

## برص اور دیگر جلدی بیماریوں سے نجات

اگر کوئی شخص برص یا کسی دیگر مرض میں مبتلا ہو تو سورۃ الانفطار (سورۃ نمبر: ۸۲) پاک صاف کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے لکھ کر اور پانی سے دھو کر وہ پانی اس شخص کو پلایا جائے اور اس میں اور پانی ڈال کر اس سے غسل کرایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز شفاء ہو گی۔

## امراض جگر میں مبتلا کے لئے

(۱) اگر کسی مرد یا عورت کو جگر کا کوئی مرض ہو تو ایک کاغذ پر بسم اللہ الرحمن الرحیم کَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِکَلِمَاتِ رَبِّیْ۔ لکھ کر تعویذ بنا لیا جائے۔ اس تعویذ کو مرد بازو پر باندھے اور عورت گلے میں پہنے، علاوہ ازیں یہی کلمات کاغذ یا چینی کی رکابیوں پر لکھ کر پانی سے دھو کر وہ پانی نہار منہ پیا جائے۔ انشاء اللہ العزیز جلد ہی جگر کے ہر مرض سے شفاء نصیب ہو گی۔

(۲) اگر کسی شخص کے جگر میں درد، زخم، پتھری وغیرہ ہو یا وہ جگر کے کسی اور مرض میں مبتلا ہو تو یہ آیت مبارکہ اکیس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی اس شخص کو پلایا جائے۔ تَبَارَکَ اسْمُ رَبِّکَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام ۝ انشاء اللہ العزیز جگر کے ہر مرض سے شفاء ہو گی۔

## خارش خشک وتر سے نجات

(۱) اگر کسی شخص کو خشک وتر خارش ہوگئی ہو تو سورۃ القدر (سورۃ نمبر: ۹۷) باوضو سات بار پڑھ کر اس پر دم کیا جائے اور اسی طرح پانی پر دم کر کے وہ پانی خارش کے مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز خارش سے نجات ہوگی۔

(۲) اگر کسی شخص کو خارش (خشک یا تر) ہوگئی ہو تو وہ صبح وشام روزانہ اکیس مرتبہ سورۃ المومن (سورۃ نمبر: ۲۳) کی یہ آیت پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی پئے۔ فَكَسَوْنَا الْعِظَامَ لَحْمًا ۖ ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ۚ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ یہ عمل اکیس روز تک کرے۔ انشاء اللہ العزیز شفا ہوگی۔

## آتشک سے نجات اور شفاء

اگر کسی شخص کو آتشک کا مرض ہو تو سورۃ التکویر (سورۃ نمبر: ۸۱) پڑھ کر آب زمزم پر دم کر کے وہ آبِ زمزم اس شخص کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز شفا ہوگی۔

## ضعف نفس کی شکایت

اگر کسی شخص کو ضعف نفس کی شکایت ہو اور کام کرنے میں اس کا سانس بہت پھولتا ہو تو وہ روزانہ باوضو سورۃ المرسلات (سورۃ نمبر: ۷۷) پڑھے۔ انشاء اللہ العزیز سانس پھولنے کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

## ضیق النفس کا مرض

اگر کسی شخص کو ضیق النفس کی شکایت ہو تو سورۃ الفاتحہ (سورۃ نمبر: ایک) چینی کی رکابی پر زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر وہ پانی دمے کے مریض کو پلایا جائے اور یہ عمل سات روز تک مسلسل کیا جائے۔ انشاء اللہ العزیز شفا ہوگی۔



## درد گردہ

(۱) اگر کوئی شخص درد گردہ کی تکلیف میں مبتلا ہو تو سورۃ الانشراح (الم نشرح، سورۃ نمبر: ۹۴) کو زعفران اور عرق گلاب سے لکھ کر اور پانی میں گھول کر وہ پانی اس شخص کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز گردے کے درد کا باعث بننے والی پتھری تحلیل ہو جائے گی اور مثانہ کھل جائے گا۔

(۲) اگر کسی شخص کے گردہ میں درد ہو تو سورۃ القریش (سورۃ نمبر: ۱۰۶) پڑھ کر کھانے پر دم کر کے وہ کھانا اس شخص کو کھلایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز درد رفع ہو جائے گا۔

(۳) اگر کسی شخص کو درد گردہ کی شکایت ہو تو وہ سورۃ البلد (سورۃ نمبر: ۹۰) روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ العزیز اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے درد گردہ سے شفا عطا فرمائے گا۔

## جنون اور پاگل پن

اگر کسی شخص کو جنون اور پاگل پن کا عارضہ ہو تو سورۃ الفلق (سورۃ نمبر: ۱۱۳) اور سورۃ الناس (سورۃ نمبر: ۱۱۴) کو گیارہ گیارہ بار بار پڑھ کر سات مختلف کنوؤں (یا نلوں) کے پانی پر دم کر کے وہ پانی مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز جنون اور پاگل پن دور ہوگا۔

## آدھے سر کا درد

(۱) اگر کسی شخص کو درد شقیقہ یعنی آدھے سر کے درد کی شکایت ہو تو وہ یہ آیت زعفران سے کپڑے پر لکھ کر کپڑا سر پر باندھے۔ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۚ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۝ انشاء اللہ العزیز شکایت رفع ہو جائے گی۔

(۲) جس شخص کو آدھے سر کا درد (درد شقیقہ) کی شکایت ہو کوئی دوسرا شخص سورج نکلنے سے پہلے سات مرتبہ "یَاجَبَّارُ یَاسَلَامُ" سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ جیسا بھی درد ہو اس اسم مبارک کی برکت سے ختم ہو جائے گا۔

(۳) اگر کسی کو آدھے سر کے درد کی شکایت ہو تو سورۂ اخلاص (سورۃ نمبر ۱۱۲) تین، سات

یا گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے۔ انشاء اللہ العزیز گیارہ بار کی تعداد پوری ہونے سے قبل ہی شکایت رفع ہو جائے گی۔ (۴) اگر کسی شخص کو آدھے سر کے درد کی شکایت ہو تو سورۃ التکاثر (سورۃ نمبر:۱۰۲) باوضو پڑھتے ہوئے اسکی پیشانی پر انگلی پھیر کر دم کیا جائے۔ انشاء اللہ العزیز چند بار ایسا کرنے سے دور ہو جائے گا۔

## جوڑوں کا درد

اگر کوئی وجع المفاصل، نقرس، گٹھیا، یا جوڑوں کے درد کی تکلیف میں مبتلا ہو تو وہ سورۃ العلق (سورۃ نمبر:۹۶) صبح کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے پہلے سات مرتبہ پڑھے پھر سجدۂ تلاوت کرے اور سجدہ میں حَسْبِيَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ سات مرتبہ کہے تو انشاء اللہ العزیز اسے جوڑوں کے درد سے شفا ہوگی۔

## زہریلے کھانے کے اثر سے حفاظت

اگر کوئی شخص سورۃ البیّنہ (سورۃ نمبر:۹۸) پڑھ کر کھانے پر دم کر کے کھائے تو انشاء اللہ العزیز اس زہر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ جو اس شخص کی لاعلمی میں اس کھانے میں ملایا گیا ہو۔

## زیادہ نیند آنا

اگر کسی شخص کو بہت زیادہ نیند آتی ہو اور اس کی آنکھیں ہر وقت نیند سے بوجھل رہتی ہوں تو سورۃ الرحمٰن پاک صاف کاغذ پر لکھ کر بطور تعویذ اس کے گلے میں یا بازو پر باندھی جائے۔ انشاء اللہ العزیز اس کی نیند کم ہو جائے گی۔

## حفاظت حمل

(۱) اگر کوئی شخص سورۃ المعارج (سورۃ نمبر:۷۰) باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بطور تعویذ حاملہ عورت کے گلے میں باندھے گا تو انشاء اللہ العزیز حمل جملہ آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

(۲) اگر کوئی حاملہ عورت چالیس روز تک سورۃ الملک (سورۃ نمبر:۶۷) پڑھ کر پانی پر دم



کر کے وہ پانی پئے تو انشاء اللہ العزیز اس کا حمل محفوظ رہے گا۔

(۳) اگر کوئی عورت حمل سے ہو تو وہ چالیس روز تک بلا ناغہ بعد نماز فجر سورۃ الکہف (سورۃ نمبر:۱۸) کی تلاوت کرے۔ انشاء اللہ العزیز اس کا حمل محفوظ رہے گا۔

## رنج وغم سے نجات

(۱) اگر کوئی شخص اپنے حالات یا دیگر وجوہ کی بنا پر مبتلائے رنج والم رہتا ہو تو وہ سورۂ نوح (سورۃ نمبر:۷۱) کی تلاوت کرے۔ اس تلاوت کی مداومت سے انشاء اللہ العزیز اسے رنج والم سے بھی نجات ملے گی اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے ان حالات کو بھی درست فرمائے گا جو اس کے رنج والم کا باعث بنتے رہے ہیں۔

(۲) اگر کوئی شخص اسم مبارک ''یَابَاقِيُ'' کو شب جمعہ میں ایک ہزار مرتبہ پڑھے گا تو اس اسم مبارک کی برکت سے اللہ تعالیٰ اسے ہر رنج وغم سے نجات بخشے گا۔

(۳) اگر کوئی شخص کسی دکھ، تکلیف یا صدمے کے باعث رنج وغم میں مبتلا ہو تو وہ اسم مبارک ''یَامُقْسِطُ'' ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے۔ انشاء اللہ العزیز زیادہ سے زیادہ چالیس دن کے عمل میں اس کا رنج وغم دور ہو کر غم کی بجائے خوشی نصیب ہوگی۔

## غصہ وری اور بدمزاجی سے نجات

(۱) اگر کسی کی طبیعت میں غصہ بہت زیادہ ہو یا جو سخت بدمزاج ہو تو اسم مبارک ''یاعفوّ'' ایک سو مرتبہ پڑھ کر کھانے کی چیز پر دم کیا جائے اور وہ چیز غصہ ور اور بدمزاج شخص کو کھلائی جائے انشاء اللہ العزیز اس کی غصہ وری غائب اور بدمزاجی عنقا ہو جائے گی اور وہ نرم دل اور خوش مزاج ہو جائے گا۔

جو شخص اسم مبارک ''یَاخَالِقُ'' کا ورد کثرت سے کرے گا اس کے اندر غصے کو قابو میں رکھنے کی اہلیت پیدا ہوگی اور وہ بڑے سے بڑے عیب دار انسان کو دیکھ کر بھی بدمزاج نہ ہوگا بلکہ اسے عبرت کی نگاہ سے دیکھے گا کہ اسے بھی اللہ نے پیدا کیا ہے اور اس کے عیبوں کو بھی اسی نے

بنایا ہے، ضرور ایسے عیب دار شخص کے پیدا کرنے میں کوئی حکمت ہے جس کو اللہ ہی خوب جانتا ہے۔

## کالی کھانسی

(۱) اگر کسی شخص کو کالی کھانسی ہوگئی تو سات دن تک اکتالیس مرتبہ سورۃ الانشراح (الم نشرح سورۃ نمبر:۹۴) پڑھ کر پانی پر دم کرکے وہ پانی اس شخص کو پلایا جائے اور اسی سورۃ کو پاک صاف کاغذ پر لکھ کر بطور تعویذ اس کے گلے میں لٹکایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز شفا ہوگی۔

(۲) اگر کسی کو کالی کھانسی کی شکایت ہو تو سورۃ الغاشیہ (سورۃ نمبر:۸۸) تین بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے وہ پانی اس شخص کو پلایا جائے اور اسی سورۃ کو پاک صاف کاغذ پر لکھ کر بطور تعویذ اس کے گلے میں پہنایا جائے۔ انشاء اللہ العزیز کالی کھانسی ختم ہوجائے گی۔

## کان کا درد

(۱) اگر کسی شخص کے کان میں درد ہو تو اسم مبارک "یَاسَمِیْعُ" اکیس مرتبہ پڑھ کر اس کے کان پر دم کیا جائے۔ انشاء اللہ العزیز درد جاتا رہے گا۔

(۲) اگر کسی شخص کے کان میں درد ہو تو بقدر ضرورت خالص سرسوں کا تیل ہلکا گرم کرکے اس پر سورۃ الفلق (سورۃ نمبر:۱۱۳) پڑھ کر دم کرنے کے بعد متاثرہ کان میں چند قطرے تیل نیم گرم ڈال دیئے جائیں۔ انشاء اللہ العزیز درد رفع ہوگا۔

## نسوانی امراض سے نجات

اگر کوئی شخص اپنی بیوی کے پاس جانے سے قبل اسم مبارک "یامعلی" ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے گا تو انشاء اللہ العزیز اس کی بیوی جملہ نسوانی امراض سے محفوظ رہے گی۔ وہ کبھی کسی نسوانی مرض میں مبتلا نہ ہوگی اور ساری زندگی حکیموں، ڈاکٹروں، نرسوں اور دائیوں کی محتاجی سے بچی رہے گی۔



## نرینہ اولاد کا حصول

(۱) اگر کسی شخص کے یہاں بیٹا نہ ہوا ہو تو وہ اسم مبارک "یَااَوَّلُ" اکتالیس دن تک ہر روز چالیس مرتبہ پڑھ کر پانی یا شربت پر دم کرے۔ پھر آدھا خود پیئے اور آدھا اپنی بیوی کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مراد پوری ہوگی اور اس کے یہاں فرزند صالح پیدا ہوگا۔

(۲) اگر کسی میاں بیوی کے یہاں نرینہ اولاد نہ ہوتی ہو تو انہیں چاہئے کہ وہ دو روزے رکھیں اور افطار کے وقت غسل کریں اور ایک بار سورۃ المزمل (سورۃ نمبر:۷۳) کو تلاوت کرکے کرکے پانی پر دم کریں اور پھر دونوں اسی پانی سے روزہ افطار کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ انہیں فرزند صالح عطا ہوگا۔ (۳) اگر کوئی شخص اولاد نرینہ سے محروم ہو تو وہ چالیس روز تک تہجد کی نماز کی دو رکعتوں میں ہر رکعت میں سورۃ الفاتحہ (سورۃ نمبر: ایک) کے بعد سورۃ الملک (سورۃ نمبر: ۶۷) پڑھے۔ انشاء اللہ العزیز اسے دلی مراد حاصل ہوگی اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے نیک صالح اور فرمانبردار فرزند عطا فرمائے گا۔

(۴) اگر کوئی اولاد نرینہ کے حصول کی نیت سے (سورۃ التغابن، سورۃ نمبر ۶۴) کو روزانہ تین مرتبہ گیارہ روز تک پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے نیک صالح فرزند عطا فرمائے گا۔

## عارضۂ بلغم

جو شخص عارضۂ بلغم میں مبتلا ہو وہ نمک کی سات چھوٹی چھوٹی ڈلیاں لے اور ان میں سے ہر ڈلی پر سات مرتبہ "آیت الکرسی" پڑھ کر دم کرے اور سات روز نہار منہ ایک ڈلی استعمال کرے۔ انشاء اللہ العزیز وہ سات روز میں اس عارضے سے نجات پالے گا۔

## وظیفہ زوجیت ادا نہ کرسکتا ہو

اگر کوئی شخص کسی وجہ سے وظیفہ زوجیت ادا نہ کرسکتا ہو تو وہ اسمائے مبارکہ "یَاقَوِیُّ یَامُعِیْنُ"

صبح وشام ایک ہزار بار اول وآخر تین تین بار درود شریف کے ساتھ پڑھے۔ انشاء اللہ اس کی نامردی دور ہوجائے گی۔

## وظیفہ زوجیت پر قادر نہ ہونا

اگر کوئی شخص کسی وجہ سے وظیفہ زوجیت ادا کرنے پر قادر نہ رہا ہو تو وہ روزانہ بعد نماز فجر اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔ تین سو بار تین چلہ (یعنی ایک سو بیس روز تک پڑھے) انشاء اللہ اس کی نامردی رفع ہوجائے گی اور وہ دوبارہ وظیفہ زوجیت پر قادر نہ ہوجائے گا۔

## ذیابیطس (شوگر) کی شکایت

(۱) اگر کسی شخص کو ذیابیطس (شوگر) کی شکایت ہو تو وہ سورۃ القریش (سورۃ نمبر:۱۰۶) روزانہ بعد از نماز عشاء ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھا کرے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اسے ذیابیطس جیسے موذی مرض سے شفاء عطا فرمائے گا۔

(۲) اگر کوئی شخص ذیابیطس (شوگر) کے مرض میں مبتلا ہو تو وہ سورۃ الفیل (سورۃ نمبر ۱۰۵) بعد از نماز عشاء چالیس روز تک روزانہ تین سو تیرہ مرتبہ پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اسے شفاء بخشے گا۔

(۳) اگر کوئی شخص ذیابیطس (شوگر) کے مرض میں مبتلا ہو تو وہ سورۃ بنی اسرائیل (سورۃ نمبر:۱۷ کی آیت نمبر:۸۰) وَقُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْکَ سُلْطَانًا نَّصِیْرًا ۝ ڈھائی ماہ تک بلاناغہ صبح وشام تین تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے وہ پانی پیئے۔ تلاوت کے ساتھ اول وآخر درود شریف ابراہیمی سات، نو یا گیارہ مرتبہ ضرور پڑھے۔ انشاء اللہ العزیز ذیابیطس (شوگر) کی شکایت جاتی رہے گی۔

## یرقان کی شکایت

(۱) اگر کوئی شخص یرقان (پیلیہ) کے مرض میں مبتلا ہو تو وہ باوضو سورۃ البینہ (سورۃ نمبر:



۹۸) پڑھ کر اپنے اوپر دم کرکے اور اسی سورۃ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بطور تعویذ گلے میں ڈالے یا بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ العزیز اسے یرقان کے مرض سے صحت حاصل ہوگی۔

(۲) اگر کسی کو یرقان کی شکایت ہو تو اسم مبارک "یَاحَسِیْبُ" تین سو بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے اسے پلایا جائے اور یہ عمل اکیس روز تک کیا جائے۔ انشاء اللہ العزیز یرقان کی شکایت ختم ہوجائے گی۔

(۳) اگر کسی شخص کو یرقان کا عارضہ ہو تو یہ آیت پڑھ کر پانی پر دم کرکے وہ پانی اسے پلایا جائے۔ سَبَّحَ لِلّٰہِ مَافِی السَّمٰوٰتِ وَمَافِی الْاَرْضِ وَھُوَالْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝ انشاء اللہ العزیز شفاء ہوگی۔

## نسیان اور غفلت

(۱) اگر کسی شخص کو نسیان یعنی بھول جانے کی شکایت ہو اور اسے اپنے ضروری کام بھی یاد نہ رہتے ہوں تو وہ ہر فرض نماز کے بعد اسم مبارک "اَلرَّحْمٰنُ" سو مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ العزیز نسیان کی شکایت دور ہوجائے گی۔ (۲) جو شخص ہر نماز کے بعد "یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ" دونوں نام ملا کر اکیس مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ نسیان، غفلت اور بھول چوک اسکے مزاج سے دور کردے گا۔

## عارضۂ قلب سے شفاء

اگر کوئی شخص دل کی کسی بیماری میں مبتلا ہو تو وہ سورۂ رحمٰن (سورۃ نمبر:۵۵) پاک صاف کاغذ پر لکھ کر اور پانی میں گھول کر وہ پانی پیئے۔ انشاء اللہ العزیز اسے عارضۂ قلب سے شفاء ہوگی۔

## دفینہ کا پتہ لگانا

اس کو تعویذ بنا کر سفید مرغ کی گردن میں لٹکا دیں۔ مرغ ایسا ہو جس کا تاج شاخ در شاخ ہو اور اذان دیتا ہو۔ پھر اس مرغ کو اس جگہ چھوڑ دیں جہاں دفینے کا شبہ ہو۔ اگر وہاں دفینہ ہوگا تو مرغ وہاں جاکر کھڑا ہوجائے گا اور اگلے دن مرجائے گا۔ آیت یہ ہے۔ وَاِذْقَتَلْتُمْ نَفْسًافَادّٰرَءْ

تُمْ فِيهَا ۚ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۝ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ۚ كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝ (پارہ(۱۹) رکوع:۹) سورہ شعراء کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۹۳۴ | ۱۰۰۹۳۷ | ۱۰۰۹۴۰ | ۱۰۰۹۲۷ |
| ۱۰۰۹۳۹ | ۱۰۰۹۲۸ | ۱۰۰۹۳۳ | ۱۰۰۹۳۸ |
| ۱۰۰۹۲۹ | ۱۰۰۹۴۲ | ۱۰۰۹۳۵ | ۱۰۰۹۳۲ |
| ۱۰۰۹۳۶ | ۱۰۰۹۳۱ | ۱۰۰۹۳۰ | ۱۰۰۹۴۱ |

## حاکم اور افسر کو مسخر کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص حاکم اور افسر کو راضی کرنا چاہے یا اس کے دل و دماغ کو مسخر کرنا چاہے تو اس کا تصور کر کے مندرجہ ذیل آیت کو روزانہ سو مرتبہ پڑھے اور درج ذیل نقش کو اس کے نام کے ساتھ لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ زیادہ عرصہ نہیں گزرے گا کہ وہ مسخر ہو جائے گا۔

آیت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ (پارہ:ا رکوع:۱۶)

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲ | ۱۹۵ | ۱۹۸ | ۱۸۵ |
| ۱۹۷ | ۱۸۶ | ۱۹۱ | ۱۹۶ |
| ۱۸۷ | ۲۰۰ | ۱۹۳ | ۱۹۰ |
| ۱۹۴ | ۱۸۹ | ۱۸۸ | ۱۹۹ |

الحب فلاں ابن فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں



پہلے افسر کا نام، اس کی والدہ کا نام یا پھر عہدہ لکھے اور پھر اپنا نام اور اپنی والدہ کا نام لکھے نقش کو گلاب و زعفران سے ساعت سعید میں لکھے۔ اور ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھے۔

## ظالم کے شر سے حفاظت

اگر کوئی شخص کسی ظالم یا فاسق و فاجر کے شر سے پریشان ہو تو اس کو چاہئے کہ روزانہ صبح شام "يَا جَبَّارُ" ۲۱۶ مرتبہ پڑھے۔ انشاءاللہ کچھ ہی دنوں میں ظالم اور فاسق کے شر سے محفوظ ہو جائے گا۔

## محفلوں میں عزت پانے کے لئے

اگر کوئی شخص چاہے کہ جس محفل میں بھی جائے اس کی عزت ہو۔ اور لوگ اسکو دیکھ کر اس سے محبت کرنے اور اسکا احترام کرنے پر مجبور ہوں تو مندرجہ ذیل آیات کو ریشمی کپڑے پر لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاءاللہ جہاں بھی جائے گا سرخرو رہے گا۔

آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِدْرِيْسَ ۚ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ۝ وَّرَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا ۝ (پارہ:۱۶، رکوع:۷)

## عزت و ہیبت کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اس کو مجلسوں میں عزت بھی ملے اور اس کا رعب اور دبدبہ بھی قائم ہو تو اس کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل آیات کو لکھ کر کسی بوتل میں چھوڑ دے پھر اس میں پانی بھر لے اور سو مرتبہ ان ہی آیات کو پڑھ کر دم کر دے۔ اس کے بعد جب بھی کہیں جائے اس پانی کے چند قطرے اپنے چہرے پر مل کر جائے۔ انشاءاللہ جہاں بھی جائے گا لوگ محبت کریں گے اور مرعوب بھی ہوں گے۔ آیات یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ۝ يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّا

اَرْسَلْنٰکَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۙ وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا ؈ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَضْلًا كَبِيْرًا ؈ وَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَدَعْ اَذٰىهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ؈ (پارہ:۲۲، رکوع:۳) اس آیت کو گلاب وزعفران سے لکھے۔ اگر مشک میسر ہو تو وہ بھی ڈال دے۔ ورنہ چنبیلی کے تیل یا عطر کی ایک بوند ٹپکا دے انشاء اللہ حیرتناک فوائد محسوس ہوں گے۔

## بیوی کی محبت حاصل کرنے کے لئے

اگر کسی شخص کی بیوی اس سے محبت نہ کرتی ہو تو مندرجہ ذیل آیت کو روزانہ ۱۱ مرتبہ پڑھ کر کسی بھی میٹھی چیز پر دم کرکے بیوی کو کھلائے۔ اگر روزانہ ممکن نہ ہو تو تیسرے دن یا ہفتے میں ایک بار اس عمل کو کرے۔ آیات یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ؈ يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗٓ ۙ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ؈ (پارہ:۶، رکوع:۱۳) یہی عمل اس بیوی کے لئے بھی انشاء اللہ مفید ثابت ہوگا جس کا شوہر اس سے بیزار ہو۔

## ★ تسخیر جنات کے لئے

ایک عجیب وغریب عمل ہے جس کے ذریعہ جنات مسخر ہوجاتے ہیں اور خادم بن کر عامل کی خدمت کرنے لگتے ہیں۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ جس قمری مہینے کی پہلی تاریخ کو جمعرات ہو اس دن روزہ رکھے اور سحری کھانے سے پہلے غسل کرے۔ شام کو افطار سے پہلے بھی غسل کرے۔ افطار جو کی روٹی اور شہد سے کرے۔ یا پھر کسی بھی طرح کا ساگ ساتھ میں رکھے۔ عشاء کے بعد سوجائے اور نصف شب کے بعد رو بہ قبلہ ہوکر ۳۳ مرتبہ پڑھے اور ان ہی آیات کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر اولے کے پانی سے دھوکر پیئے، پھر سوجائے۔ سات روز تک اسی طرح کرتا رہے۔ دن میں روزہ رکھے اور سحری اور افطار سے پہلے غسل کرے اور افطار میں ساگ شہد اور جو کی روٹی رکھے۔



سحری میں چنے وغیرہ کا استعمال کرسکتا ہے لیکن بہتر ہے کہ لذیذ چیزوں سے اور گوشت سے پرہیز رکھے۔ آخری دن ان ہی آیات کو ستر مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا۔ جنات حاضر ہوں گے اور اظہار اطاعت کریں گے۔ عمل کے وقت اگر احرام باندھ لے تو بہتر ہے۔

آیات یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ؈ وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّىْ جَاعِلٌ فِى الْاَرْضِ خَلِيْفَةً ۭ قَالُوْٓا اَتَجْعَلُ فِيْهَا مَنْ يُّفْسِدُ فِيْهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَاۗءَ ۚ وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ ۭ قَالَ اِنِّىْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ؈ وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَاۗءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ اَنْۢبِـُٔوْنِىْ بِاَسْمَاۗءِ هٰٓؤُلَاۗءِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ؈ قَالُوْا سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ۭ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ؈

## دشمن کے خوف سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص اپنے دشمن سے خوف زدہ ہو اور ہر وقت وہ خطرہ محسوس کرتا ہو تو اس کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل آیت کو روزانہ سو مرتبہ پڑھا کرے۔ اور ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھا کرے انشاء اللہ ایک ماہ کے اندر اندر اس کو خوف اور دہشت سے نجات مل جائے گی۔

آیت یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ؈ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۠ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ؈ (پارہ:۱۳، رکوع ۲)

## پورے ماہ محفوظ رہنے کے لئے

اگر کوئی شخص چاند دیکھ کر سورۂ ملک کی تلاوت کرے تو پورا مہینہ امن وامان سے رہے اور ہر طرح کی آفات سے خواہ وہ ارضی ہوں یا سماوی وہ محفوظ رہے۔ (سورۂ ملک: ۲۹ سپارے کی پہلی سورۃ ہے)

## تقریر اور مناظرہ میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی تقریر کامیاب رہے اور اس کو مناظرہ میں فتح اور غلبہ

حاصل ہوتو مندرجہ ذیل آیت کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے پھراسٹیج پر جائے۔انشاءاللہ زبردست کامیابی ملے گی۔آیت یہ ہے۔بسم اللہ الرحمن الرحیمo اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَo(پارہ:۱۵،رکوع،۹)

## محبوبیت اورازالہ مرض کے لئے

اگرکوئی شخص چاہے کہ اس کو دیکھنے والے اس کو محبوب رکھیں اوراس کو ہرطرح کے امراض سے نجات مل جائے تو اس کو چاہئے کہ چینی کی پلیٹ پر سورۂ محمدکانقش گلاب وزعفران سے لکھ کر پھراس کو آب زمزم سے دھوکراس کو پی لے۔اس عمل کی برکت سے دیکھنے والے اس سے محبت کرنے لگیں گے اوراسی عمل کی برکت سے ہرطرح کے امراض سے انشاءاللہ نجات بھی مل جائے گی۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۵۱۶۳ | ۱۳۵۱۶۶ | ۱۳۵۱۷۰ | ۱۳۵۱۵۶ |
| ۱۳۵۱۶۹ | ۳۵۱۵۷ | ۱۳۵۱۶۲ | ۱۳۵۱۶۷ |
| ۱۳۵۱۵۸ | ۱۳۵۱۷۴ | ۱۳۵۱۶۴ | ۱۳۵۱۶۱ |
| ۱۳۵۱۶۵ | ۱۳۵۱۶۰ | ۱۳۵۱۵۹ | ۱۳۵۱۷۱ |

## مریض کو مرض سے نجات کاعمل

اگرکوئی شخص ایسے مرض میں مبتلا ہوکہ علاج کے باوجوداس کو فائدہ نہیں ہورہا ہواوراس کے مرض میں افاقہ بھی نہیں ہورہا ہوتو اس مریض کو مرض سے نجات دلانے کے لئے تین طریقے اختیار کریں۔

(۱)ایک یہ ہے کہ ۱۳۱مرتبہ''یَاسَلَامُ''پڑھ کرایک بوتل پانی پردم کرکے رکھ لیں روزانہ عصر کے بعد یہ پانی مریض کو پلائیں۔

(۲)پانی پلانے کے بعد بہ آواز بلند ۱۳۱مرتبہ''یَـــــاسَلَامُ''مریض کے پاس بیٹھ کر



پڑھیں۔اتنی آواز میں کہ مریض سن لے۔

(۳)اس نقش کو مریض کے گلے میں کالے کپڑے میں پیک کرکے ڈال دیں۔انشاء اللہ ایک ہی ہفتہ میں مریض کو مرض سے نجات مل جائے گی۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۳۵ | ۳۹ | ۲۵ |
| ۳۸ | ۲۶ | ۳۱ | ۳۶ |
| ۲۷ | ۴۱ | ۳۳ | ۳۰ |
| ۳۴ | ۲۹ | ۲۸ | ۴۰ |

## ناف ٹلنے کے لئے

اگرکسی کی ناف باربارٹلتی ہوتو یہ آیت لکھ کرناف پرباندھیں۔ایک ماہ تک بندھی رہنے دیں۔انشاءاللہ ناف ٹلنی بندہوجائے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیمo ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌo

(پارہ،۲،رکوع،۶)

## کثرت حیض کوروکنے کے لئے

اگرکسی عورت کو حیض بکثرت آتا ہوتو اس کو مندرجہ ذیل آیت سومرتبہ پڑھ کرایک بوتل پانی پردم کرکے طہر کے دنوں میں صبح شام پلائیں اوراسی آیت کے تین نقش خاکی چال سے بنائیں۔ایک نقش عورت کے آگے کے دامن میں سی دیں۔ایک پیچھے کے دامن میں اورایک نقش گلے میں ڈال دیں۔تینوں نقش کو خاکی رنگ کے کپڑے ہی میں پیک کریں۔

آیت یہ ہے۔بسم اللہ الرحمن الرحیمo وَمَامُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَاِئِنْ مَّاتَ اَوْقُتِلَ انْقَلَبْتُمْo(پارہ:۴،رکوع۹)

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٧٠ | ٩٥٨ | ٩٥٩ | ٩٦٥ |
| ٩٦٠ | ٩٦٤ | ٩٧١ | ٩٥٧ |
| ٩٦٧ | ٩٦١ | ٩٥٦ | ٩٦٨ |
| ٩٥٥ | ٩٦٩ | ٩٦٦ | ٩٦٢ |

اس نقش کی رفتار یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٥ | ٤ | ٥ | ١٠ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ١ | ١٤ | ١١ | ٨ |

## گردے کی تمام بیماریوں کے لئے

گردہ کے درد اور گردے کی تمام بیماریوں کے لئے سورۂ قریش (سپارہ: ۳۰) ۱۱ مرتبہ پانی پر دم کر کے دونوں وقت کھانے سے پہلے پلائیں۔ اور گردہ کی پتھری کو خارج کرنے کے لئے سورۂ قریش کا نقش آتشی چال سے لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٥٦٨ | ١٥٨٢ | ١٥٧٩ | ١٥٧٥ |
| ١٥٨٠ | ١٥٧٤ | ١٥٦٩ | ١٥٨١ |
| ١٥٧٣ | ١٥٧٧ | ١٥٨٤ | ١٥٧٠ |
| ١٥٨٣ | ١٥٧١ | ١٥٧٢ | ١٥٧٨ |



## مرگی کو دفع کرنے کے لئے

اگر کسی کو مرگی کا مرض ہو تو اس کے دونوں کانوں میں مندرجہ ذیل کلمات ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں۔ انشاء اللہ صرف سات روز ایسا کرنے سے مرگی سے نجات مل جائے گی۔

کلمات یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ الٓمّٓصٓ طٰسٓمّٓ کٓھٰیٰعٓصٓ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ۔

## برص کا مرض دور کرنے کے لئے

ایام بیض کے روزے رکھیں۔ یعنی چاند کی ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخ کے روزے رکھیں اور افطار کے وقت بکثرت ''یَـــا مَـجِـیْـدُ'' پڑھیں۔ چند ماہ ایسا کرنے سے برص کے نشانات ٹھیک ہو جائیں گے۔ یہ عمل مریض کو خود کرنا چاہئے۔

## اگر کوئی بچہ نہ بول پاتا ہو

بعض بچے نہیں بولتے ایسے بچوں کے لئے یہ عمل تیر بہدف ہے۔ سورۂ بنی اسرائیل پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لیں اور روزانہ نہار منہ یہ پانی بچے کو پلائیں۔ اس طرح چھ ہفتوں تک چھ مرتبہ بوتل تیار کر کے بچے کو پلائیں۔ اور سورۂ بنی اسرائیل کا نقش بچے کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ بچہ روانی کے ساتھ بولنے لگے گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢١٣٤٧ | ٢١٣٦٠ | ٢١٣٥٧ | ٢١٣٥٤ |
| ٢١٣٥٨ | ٢١٣٥٣ | ٢١٣٤٨ | ٢١٣٥٩ |
| ٢١٣٥٢ | ٢١٣٥٥ | ٢١٣٦٢ | ٢١٣٤٩ |
| ٢١٣٦١ | ٢١٣٥٠ | ٢١٣٥١ | ٢١٣٥٦ |

## مفرور کی واپسی کے لئے یا چوری کے مال کی واپسی کے لئے

اگر کوئی شخص فرار ہو گیا ہو یا کسی کا مال چوری ہو گیا ہو تو اس کے گھر کے دروازے پر کھڑے ہو کر گیارہ مرتبہ سورۂ طارق بہ آواز بلند پڑھیں۔ لگا تار تین روز تک انشاء اللہ چوری کا مال بھی مل جائے گا اور مفرور شخص بھی اس عمل کی برکت سے واپس آجائے گا۔

(سورۂ طارق ۳۰ ویں سپارے میں ہے)

## ہر حاجت کی تکمیل کے لئے

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ کوئی بھی حاجت ہو کتنی بھی بڑی خواہش ہو سورۂ یٰسین ایک ہی نشست میں ۴۵ مرتبہ پڑھیں اور دعا مانگیں۔ دعا لازماً قبول ہوگی۔ عمل کے شروع اور آخیر میں گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ ہزاروں بار کا آزمودہ عمل ہے۔

## دولت حاصل کرنے کا عمل

اگر کوئی شخص مالدار بن جانے کا خواہش مند ہو تو اس کو چاہئے کہ ۱۳ دن تک لگا تار ۳۱۳ مرتبہ آیت الکرسی پڑھے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے زبردست روزی ملے گی اور بکثرت مال میسر آئے گا اور ایسی جگہ سے دولت ملے گی جہاں سے ملنے کا وہم وگمان بھی نہیں ہوگا۔

## پیغام نکاح کے لئے

جن لڑکیوں کے نکاح کے پیغام نہ آتے ہوں ان کو چاہئے کہ ہرے رنگ کے ریشمی کپڑے میں سورۂ طٰہٰ کا نقش لکھ کر اس بکس میں رکھیں جس میں لڑکی کے کپڑے رکھے جاتے ہوں ورنہ پھر گھر کی کسی بھی الماری میں رکھ دیں۔ انشاء اللہ بہت جلد نکاح کے مناسب پیغام موصول ہونے لگیں گے۔ نقش کے نیچے لڑکی کا اور اس کی ماں کا نام بھی لکھ دیں۔

نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۲۰ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۱۳ |
| ۹۹۸۲۶ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۲۴ |
| ۹۹۸۱۵ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۲۸ | ۹۹۸۱۸ |
| ۹۹۸۲۲ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۲۸ |

برائے شادی

فلاں بنت فلاں

## دشمن کو مبہوت کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص کسی ظالم و فاسق شخص کی دشمنی اور بری حرکتوں سے پریشان ہو اور یہ چاہتا ہو کہ اس کا دشمن اس کے سامنے ذلیل و خوار ہو یا اس کے سامنے دشمن کی زبان بند ہو جائے اور وہ ایک حرف ناروا بھی اپنی زبان سے نہ نکال سکے تو اس کو چاہئے کہ باوضو ہو کر یہ نقش لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ دشمن کا جب بھی سامنا ہوگا دشمن مرعوب ہو کر رہ جائے گا اور اس کی زبان کٹ کر رہ جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۷۷ | ۶۸۰ | ۶۸۴ | ۶۷۰ |
| ۶۸۳ | ۶۷۱ | ۶۷۶ | ۶۸۱ |
| ۶۷۲ | ۶۸۶ | ۶۷۸ | ۶۷۵ |
| ۶۷۹ | ۶۷۴ | ۶۷۳ | ۶۸۵ |

## لوگوں کی نظروں میں مقبول ہونے کے لئے

جو شخص مخلوق کی نظروں میں محبوب و مقبول ہونے کا خواہش مند ہو اس کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل نقش کو گلاب و زعفران اور مشک سے لکھ کر اپنی ٹوپی میں رکھ لے ورنہ اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔ نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے خوشبو بھی اس پر لگائے۔ انشاء اللہ جہاں بھی

جائے گا مقبول رہے گا۔ اور دیکھنے والے عزت کرنے پر مجبور ہوں گے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰۶۲۴ | ۵۰۶۲۷ | ۵۰۶۳۱ | ۵۰۶۱۷ |
| ۵۰۶۳۰ | ۵۰۶۱۸ | ۵۰۶۲۳ | ۵۰۶۲۸ |
| ۵۰۶۱۹ | ۵۰۶۳۳ | ۵۰۶۲۵ | ۵۰۶۲۲ |
| ۵۰۶۲۶ | ۵۰۶۲۱ | ۵۰۶۲۰ | ۵۰۶۳۲ |

## حفاظت حمل کے لئے

حمل کی حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر لال کپڑے میں پیک کر کے حاملہ عورت کی کمر میں باندھیں نقش پیٹ کی طرف رہے گا اور گرہ پشت پر بندھے گی۔ نقش یہ ہے۔

د س ۷۸۶ ا ح

| | | | |
|---|---|---|---|
| و | ی | و | س |
| و | س | و | ی |
| س | و | ی | و |
| ی | و | س | و |

## سوکھے کا علاج

اگر کسی بچے کو سوکھے کا مرض لاحق ہو جائے اور بچہ دن بدن سوکھتا چلا جائے تو مندرجہ ذیل کلمات باوضو ہو کر ۱۶۲۲ مرتبہ پڑھ کر گڑ پر دم کر دیں۔ اور یہ گڑ روزانہ چنے کے برابر بچے کو کھلائیں اگر بچہ بہت چھوٹا ہو تو اس گڑ کو طشتری میں گھس کر بچے کو چٹائیں۔ انشاء اللہ ۲۱ دن میں مکمل آرام ملے گا اور بچہ فربہ ہونا شروع ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔ ادعون تدعون ۔ آب زدم خشک شو محمد رسول اللہ از دنیا برفت بروقت تو نیز ناپید شو لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔



## مرگی کا مجرب ترین علاج

اگر کسی شخص کو مرگی کا مرض ہو اور کسی طرح ٹھیک نہیں ہو رہا ہو تو مندرجہ ذیل عمل اس کے لئے کریں۔ انشاء اللہ مرگی سے نجات ملے گی۔ مریض کے دائیں بازو پر یہ لکھ کر باندھیں۔ کلیوسٓ مربوسٓ تیلوسٓ بار الساك حاشش ۔ مریض کے بائیں بازو پر یہ لکھ کر باندھیں۔ اخسرو ۔ اعوذ باالله من شر ام الصبيان ولاحول ولا قوة الا با الله العلى العظيم ۔ مریض کے گلے میں یہ کلمات لکھ کر ڈالیں۔ یامن حنان يامنان وصلى الله على خير ختم محمد واله واصحابه اجمعين۔

## بواسیر کا علاج

درج ذیل کلمات سات بار ایک کاغذ پر لکھ کر خالی کیپ سول میں رکھ کر سات روز تک لگاتار کھالیں۔ انشاء اللہ خونی اور بادی بواسیر ٹھیک ہو جائے گی۔

کلمات یہ ہیں۔ اا ۸ ح عہ ط طاع اا الطم ھ ھ

## میاں بیوی کی محبت کے لئے

میاں بیوی کی محبت کے لئے مندرجہ ذیل نقش اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔ دونوں میں سے جو طالب ہو اپنے مطلوب کو گرویدہ کرنے کے لئے اس نقش کو لکھ کر اپنے گلے میں ڈالیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاسلام | یاوہاب | یاوہاب | یاجامع |
| یامجیب | یاجامع | یارحیم | یااللہ |
| یاحمید | یاواسع | یاباعث | یامحی |
| یاجامع | یامجیب | یامجیب | یامجیب |

## سحر زدہ مکان کے لئے

اگر کسی مکان پر سحر کا شبہ ہو تو اس مکان میں مندرجہ ذیل نقش آویزاں کریں۔ انشاء اللہ سحر کے اثرات رفع ہوں گے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

<table>
<tr><td>۸</td><td>۱۱</td><td>۱۴</td><td>۱</td></tr>
<tr><td>۱۳</td><td colspan="2" rowspan="2">۲ ۷<br>۴<br>۳ ۹<br>۸ ۵ ۲<br>۱ ۷<br>۶<br>۱۶ ۹</td><td>۱۲</td></tr>
<tr><td>۳</td><td>۶</td></tr>
<tr><td>۱۰</td><td>۵</td><td>۴</td><td>۱۵</td></tr>
</table>

## ردّ سحر کے لئے

کیسا بھی سحر ہو علوی یا سفلی اس کو رد کرنے کے لئے سات نمازیوں کے وضو کا بچا ہوا پانی ایک بوتل میں جمع کر لیں اور اس پر دو سو مرتبہ "سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْم" پڑھ کر دم کر لیں۔ سات چھوارے لیں اور ہر ایک چھوارے پر ۲۱ مرتبہ مذکورہ آیت پڑھ کر دم کر دیں۔ اس کے بعد مریض کو عصر کے بعد روزانہ ایک چھوارہ کھلا کر بوتل کا پانی پلا دیں۔ لگا تار سات روز تک اس عمل کو جاری رکھیں اور مندرجہ ذیل نقش مریض کے گلے میں ڈالیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۴ | ۲۷۹ | ۲۸۶ |
| ۲۸۵ | ۲۸۳ | ۲۸۱ |
| ۲۸۰ | ۲۸۷ | ۲۸۲ |



## لڑکا یا لڑکی کی شادی کے لئے

جس لڑکی یا لڑکے کی شادی کسی نے باندھ رکھی ہو۔ اس کے گلے میں مندرجہ ذیل دونوں نقش لکھ کر ڈالیں۔ ایک جانب ایک نقش لکھیں اور دوسری جانب دوسرا نقش انشاء اللہ تین ماہ کے اندر اندر تمام رکاوٹیں ختم ہوں گی۔ وہ دونوں نقش یہ ہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۷۵۲ | ۲۱۷۵۶ | ۲۱۷۵۹ | ۲۱۷۴۵ |
| ۲۱۷۵۸ | ۲۱۷۴۶ | ۲۱۷۵۱ | ۲۱۷۵۷ |
| ۲۱۷۴۷ | ۲۱۷۶۱ | ۲۱۷۵۴ | ۲۱۷۵۰ |
| ۲۱۷۵۵ | ۲۱۷۴۹ | ۲۱۷۴۸ | ۲۱۷۶۰ |



بحق اھیا اشراھیا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۶۷ | ۵۷۷۰ | ۵۷۷۳ | ۵۷۵۹ |
| ۵۷۷۲ | ۵۷۶۰ | ۵۷۶۶ | ۵۷۷۱ |
| ۵۷۶۱ | ۵۷۷۵ | ۵۷۶۸ | ۵۷۶۵ |
| ۵۷۶۹ | ۵۷۶۴ | ۵۷۶۲ | ۵۷۷۴ |

## یرقان کے مرض کو دفع کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص یرقان "پیلیا" کا شکار ہو جائے تو اس کے گلے میں یہ نقش لکھ کر ڈالیں اور اسی نقش کو طشتری پر زعفران سے لکھ کر صبح شام پلائیں۔ انشاء اللہ سات روز میں مکمل آرام ملے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۹۱۵ | ۷۹۱۸ | ۷۹۲۱ | ۷۹۰۸ |
| ۷۹۲۰ | ۷۹۰۹ | ۷۹۱۴ | ۷۹۱۹ |
| ۷۹۱۰ | ۷۹۲۳ | ۷۹۱۶ | ۷۹۱۳ |
| ۷۹۱۷ | ۷۹۱۲ | ۷۹۱۱ | ۷۹۲۲ |

## گھربار کی حفاظت

گھربار کی حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر گھر میں لٹکادیں۔ انشاءاللہ پورا گھر ہرطرح کی آفات وحادثات سے محفوظ رہیگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۴۵ | ۸۵۱ | ۸۵۸ | ۸۳۱ |
| ۸۵۶ | ۸۳۳ | ۸۴۳ | ۸۵۳ |
| ۸۳۵ | ۸۶۲ | ۸۴۷ | ۸۴۱ |
| ۸۴۹ | ۸۳۹ | ۸۳۷ | ۸۶۰ |

## مرتبہ کی بلندی کے لئے

جوشخص سماج میں اعلیٰ مقام حاصل کرنا چاہتا ہے اور یہ چاہتا ہے کہ دیکھنے والے اس کی عزت کریں اور ہرکس وناکس اس کا احترام کرنے پر مجبور ہوتو اس کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل نقش گلاب وزعفران سے لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے۔ اور اس کے بعد اپنی آنکھوں سے کرشمۂ قدرت دیکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۴۴ | ۸۵۹ | ۸۷۴ | ۸۰۸ |
| ۸۶۹ | ۸۱۳ | ۸۳۹ | ۸۶۴ |
| ۸۱۸ | ۸۸۴ | ۸۴۹ | ۸۳۴ |
| ۸۵۴ | ۸۲۹ | ۸۲۳ | ۸۷۹ |



## دینی ودنیاوی کامیابیوں کے لئے

جوشخص دنیاوی اور دینی کامیابیاں حاصل کرنا چاہتا ہواور اس بات کا آرزومند ہو کہ کسی بھی جگہ اس کو ناکامی کا سامنا کرنا نہ پڑے تو اس کو چاہئے کہ درج ذیل نقش کو گلاب وزعفران سے لکھ کر ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس نقش کی برکت سے اس کے تمام کام بنتے چلے جائیں گے اور اس نقش کے ذریعہ حیرتناک نتائج سامنے آئیں گے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۳۳۶۲ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۳۳۶۳ |
| ۳ | ۱۶ | ۳۳۶۰ | ۶ |
| ۳۳۶۱ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## تسخیر خلائق کے لئے

تسخیر خلائق کے لئے یہ نقش تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ عروج ماہ میں اس کو لکھ کر اپنے گلے میں ڈالیں۔ انشاءاللہ خلق کی نظروں میں محبوب ہوجائیں گے۔ اور چاہنے والوں کی تعداد میں زبردست اضافہ ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۳۳۶۵ | ۱ |
| ۳۳۶۴ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۳۳۶۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۳۳۶۶ |

## مہلک امراض سے نجات

کسی بھی طرح کی بیماری ہو۔ حد یہ ہے کہ اگر مریض ایسے مرض میں مبتلا ہو کہ جس کا علاج بظاہر ممکن نہ ہو تب بھی یہ نقش باذن اللہ شفاء کا ذریعہ بنے گا۔ ایک نقش مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور سات نقش طشتری پر لکھ کر روزانہ سات روز تک مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ مرض کتنا بھی شدید اور کتنا بھی مہلک ہوگا اس سے نجات ملے گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۹۱ | ۱ | ۱۶۹۳ |
| ۱۶۹۲ | ۱۶۹۰ | ۳ |
| ۲ | ۱۶۹۴ | ۱۶۸۹ |

## آدھے سر کے درد کے لئے

اگر کوئی شخص درد شقیقہ یعنی آدھے سر کے درد کا مریض ہو تو اس کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل نقش کو ساعت مشتری میں لکھ کر کالے کپڑے میں پیک کر کے اپنے گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ درد سر سے نجات مل جائیگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب |
| یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب |
| یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب |
| یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب |



## زیارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے

اگر کوئی شخص سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت خواب میں کرنا چاہتا ہو تو اس کو چاہئے کہ نوچندی جمعرات کو پاک صاف لباس پہنے اور پانچوں وقت کی نماز باجماعت پڑھے۔ ہر فرض نماز کے بعد ایک تسبیح درود شریف کی پڑھے۔ رات کو کسی کاغذ پر سید ناطٰہٰ ۱۴۱ سو مرتبہ لکھ کر اپنے تکیہ کے نیچے رکھ لے اور لاتعداد مرتبہ درود شریف پڑھتا ہوا سوجائے۔ انشاء اللہ رات کو زیارت سے مشرف ہوگا۔

## باہمی محبت اور صلح کے لئے

کسی گھر کے افراد اگر آپس میں لڑتے جھگڑتے ہوں تو باہمی محبت اور صلح کے لئے مندرجہ ذیل نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے گھر میں لٹکا دیں۔ انشاء اللہ آپسی جھگڑے ختم ہوں گے۔ اور حیرتناک طور پر آپس میں صلح کی راہیں ہموار ہوں گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳۴ | ۱۱۰۴ | ۱۱۴۷ |
| ۱۱۴۱ | ۱۱۲۸ | ۱۱۱۶ |
| ۱۱۱۰ | ۱۱۵۳ | ۱۱۲۲ |

## مرض نسیان

اگر کسی کو بھول جانے کی بیماری ہو یا کسی کی قوت حافظہ کافی حد تک کمزور ہو چکی ہو اور وہ شخص اس مرض سے نجات حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل نقش پانچ تیار کرے۔ ایک نقش اپنے گلے میں ڈالے اور باقی چار نقش ہر جمعرات کو عصر کے بعد پانی میں گھول کر پی لے۔ انشاء اللہ مرض نسیان سے نجات مل جائے گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳۳ | ۱۱۰۸ | ۱۱۴۴ |
| ۱۱۳۹ | ۱۱۲۸ | ۱۱۱۸ |
| ۱۱۱۳ | ۱۱۴ | ۱۱۲۳ |

## لوح قرآنی

اس لوح کولکھ کر اپنے گھر میں آویزاں کریں۔ اگر کسی باعمل عامل سے یا کسی بزرگ سے لکھوا کر گھر میں فریم کر کے لگائیں تو افضل ہے۔ صبح کو جب بھی گھر سے نکلیں اس ''لوح قرآنی'' کی طرف عقیدت سے دیکھیں اور یہ دعا پڑھ کر گھر سے نکلیں۔ بسم اللہ توکلت علی اللہ ۔لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ انشاءاللہ جہاں بھی جائیں گے کامیاب ہوں گے اور اگر خدانخواستہ ناکامی ہوئی تو بہت جلد اس سے بڑی کامیابی سے دوچار ہوں گے۔ آفات اور حادثات سے حفاظت رہے گی۔ اور تمام مشکلات پر باذن اللہ قابو پائیں گے۔ بہت آسان عمل ہے۔ لیکن فوائد اس قدر ہیں کہ ان کا بیان کرنا مشکل ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| حم | المص | المر | الم |
| ق | کھیعص | عسق | حم |
| یسطرون | وما | والقلم | ن |

## برائے محبت

کسی کی محبت حاصل کرنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش کو نوچندی جمعہ کو پہلی ساعت میں بنائیں۔ اور سات روز تک کسی پتھر کے نیچے دبادیں۔ سات روز کے بعد اس نقش کو طالب اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ مطلوب محبت کرنے پر مجبور ہوگا۔

نقش یہ ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۹۴ |
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۲ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳ | ۱۸ | ۲۵ |
| ۲۴ | ۳۲ | ۳۰ |
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |

الحب فلاں ابن فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں بحق طٰہٰ وبحق یٰسین ۔وبحق وبحق یابدوح فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم۔ العجل الساعۃ الوحا

## برائے استخارہ

جو بھی معلوم کرنا چاہیں خواب میں معلوم ہوگا اور خواب میں مردے سے ملاقات بھی ہوسکتی ہے۔ بعد نماز عشاء دو رکعت نفل نماز پڑھیں۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ ''والشمس'' سات بار، دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ ''واللیل'' سات بار پڑھکر مندرجہ ذیل نقش لکھیں اور اس کو تکیہ کے نیچے رکھ کر سوجائیں۔ مقصد کا خیال دل میں رکھیں۔ انشاءاللہ خواب میں جواب ملے گا اور اگر کسی مردہ انسان سے ملاقات مقصود ہوگی تو ملاقات ہوگی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ص | م | ل | ا |
| ا | ص | م | ل |
| ل | ا | ص | م |
| م | ل | ا | ص |

## امتحان میں کامیابی کے لئے

امتحان میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے اس نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۵۹ | ۱۵۶۲ | ۱۵۶۶ | ۱۵۵۲ |
| ۱۵۶۵ | ۱۵۵۳ | ۱۵۵۸ | ۱۵۶۳ |
| ۱۵۵۴ | ۱۵۶۸ | ۱۵۶۰ | ۱۵۵۷ |
| ۱۵۶۱ | ۱۵۵۶ | ۱۵۵۵ | ۱۵۶۷ |

## خون حیض کو بند کرنے کے لئے

اگر کسی عورت کو ایام حیض کثرت سے آتے ہوں تو مندرجہ ذیل نقش کبوتر یا بکری کے خون سے لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ خون کی کثرت میں کمی ہوگی اور بالکل بھی بند ہوسکتا ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۰ | ۲۶۵ | ۲۷۲ |
| ۲۷۱ | ۲۶۹ | ۲۶۷ |
| ۲۶۶ | ۲۷۳ | ۲۷۸ |

## ہر طرح کے مرض کے لئے

مرض کوئی بھی ہو مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر کالے کپڑے میں پیک کر کے اپنے گلے میں ڈالیں۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴۶۷۴ | ۴۶۷۸ | ۱ |
| ۴۶۷۷ | ۲ | ۷ | ۴۶۷۵ |
| ۳ | ۴۶۸۰ | ۴۶۷۲ | ۶ |
| ۴۶۷۳ | ۵ | ۴ | ۴۶۷۹ |

## عادت بد چھڑانے کے لئے

بُری عادتوں سے پیچھا چھڑانے کے لئے عادت بد کوئی بھی ہو جوا، سٹہ، شراب، زنا، چوری وغیرہ اسی طرح کسی سے ناجائز تعلقات وغیرہ۔ مندرجہ ذیل اسماءالٰہی زعفران سے طشتری پر لکھ کر پانی سے دھو کر لگاتار گیارہ دن تک پلائیں۔

بسم الله الرحمن الرحيم

ياعليم، يا كريم، ياحسيب ، يارقيب ،

ياواسع، ياحفيظ ، يارشيد ، يارقيب ،

ياحافظ

## اولاد کے لئے

اگر کسی کے اولاد نہ ہوتی ہو تو مندرجہ ذیل نقش ایک شوہر کے گلے میں ڈالیں اور ایک بیوی کے۔ انشاء اللہ تین ماہ کے اندر حمل قرار پائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۴۷۳ | ۶۴۶۸ | ۶۴۷۵ |
| ۶۴۷۴ | ۶۴۷۲ | ۶۴۷۰ |
| ۶۴۶۹ | ۶۴۷۶ | ۶۴۷۱ |

## کند ذہنی دور کرنے کے لئے

جو بچہ کند ذہن ہو اس کو روزانہ صبح کے وقت اسکول یا مدرسہ جانے سے پہلے اس نقش کو دکھائیں۔ اس نقش کو لکھ کر فریم میں فٹ کرالیں اور روزانہ بچے سے کہیں کہ ایک منٹ تک اس کی طرف دیکھے۔ انشاء اللہ کند ذہنی دور ہوگی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| طط | طط | وف | ع ع | ص ص |
| ع ع | وف | ص ص | ع ع | دد |
| ع ع | ع ع | ع ص | وص | طط |
| ع ع | ع ع | طط | طط | وط |

## خیر و برکت کے لئے

خیر و برکت کے لئے اس نقش کو لکھ کر اپنے گھر لٹکا دیں۔ نقش یہ ہے۔

دس ۷۸۶ اح

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۲ | ۲۲۷ | ۲۳۴ |
| ۲۳۳ | ۲۳۱ | ۲۲۹ |
| ۲۲۸ | ۲۳۵ | ۲۳۰ |

ی ہ ج — ق ط ق

لم کریم

## تمام مرادیں پوری ہوں

مندرجہ ذیل نقش کو آٹے میں گولی بنا کر پانی میں ڈالیں۔ جو تیرنے لگے اس کو گولی میں سے نکال کر سکھا کر تعویذ کی شکل میں اپنے پاس رکھیں انشاء اللہ سب مرادیں پوری ہوں گی۔



نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱ | ۴ | ۶ |
| ۴ | ۶ | ۹ | ۱ |
| ۶ | ۴ | ۱ | ۹ |
| ۱ | ۹ | ۶ | ۴ |

اس نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

## گردش ایام سے نجات کے لئے

باوضو ہو کر ۱۵۰ مرتبہ "یا سلطان" پڑھ کر دعا مانگیں۔ اول و آخر سو بار درود شریف پڑھیں۔ اور چالیس روز تک بلا ناغہ یہ نقش لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالیں۔ انشاء اللہ گردش ایام سے نجات مل جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵ | ۵۰ | ۵۷ |
| ۵۶ | ۵۴ | ۵۲ |
| ۵۱ | ۵۸ | ۵۳ |

## آسیب دفع کرنے کے لئے

مریض کے تکیہ میں یہ نقش رکھوادیں۔ انشاءاللہ آسیب سے نجات ملے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۰۹ | ۹۹۲۲ | ۹۹۱۹ | ۹۹۱۶ |
| ۹۹۲۰ | ۹۹۱۵ | ۹۹۱۰ | ۹۹۲۱ |
| ۹۹۱۴ | ۹۹۱۷ | ۹۹۲۴ | ۹۹۱۱ |
| ۹۹۲۳ | ۹۹۱۲ | ۹۹۱۳ | ۹۹۱۸ |

## پیشاب کھولنے کے لئے

اگر کسی بچے کا پیشاب بند ہوجائے تو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس کی ران میں باندھ دیں۔ انشاءاللہ پیشاب آجائے گا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | ب | دعوے |
| درہم | ح | ۸ |
| کفا | ۳ | ۸ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ |
| ۴ | ۵ | ۶ |
| ۷ | ۸ | ۹ |



## بستر پر پیشاب روکنے کے لئے

بعض بچے سوتے وقت بستر پر پیشاب کردیتے ہیں۔ اس سے گھر والوں کو بہت پریشانی ہوتی ہے۔ بالخصوص موسم سرما میں روزانہ بستر گیلے ہوجاتے ہیں۔ ایسے بچوں کے گلے میں مندرجہ ذیل تعویذ ڈال دیں۔ انشاءاللہ پیشاب سے نجات ملے گی۔

نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| اللہ / اللہ | محمد / محمد | علی / علی |
| وہ / ل | دل / ل | رب / ب |

## بھاگے ہوئے کو واپس بلانے کے لئے

جو شخص گھر سے بھاگ جائے اس کو واپس بلانے کے لئے مفرور کے کپڑے پر یہ دونوں نقش لکھ کر جلادیں۔ انشاءاللہ وہ واپس آجائے گا۔




## اگر واپس آنے سے انکار کرتا ہو

اگر کوئی شخص گھر سے بھاگ گیا ہو اور اس کا علم بھی ہو کہ کہاں ہے لیکن وہ گھر آنے سے

انکار کرتا ہو تو مندرجہ ذیل آیت، مندرجہ ذیل انداز سے لکھ کر تعویذ بنا کر گھر میں لٹکا دیں۔ انشاء اللہ تین دن کے اندر اندر واپس آ جائے گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| |
|---|
| بسم اللہ الرحمن الرحیم<br>اینما تکونوا یات بکم اللہ جمیعاً ان اللہ علیٰ کل شئی<br>قدیر<br>فلاں ابن فلاں باز آید |

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

مقدمہ میں کامیابی کے لئے مندرجہ ذیل نقش ۱۵ دن تک ۱۵ نقش روزانہ آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالیں۔ انشاء اللہ مقدمہ میں کامیابی ملے گی۔

۷۸۶




مقدمہ جس پر چل رہا ہو یا جو شخص مقدمہ لڑ رہا ہو وہ اپنے ہاتھ سے پانی میں ڈالے۔ خود لکھے یا کسی عامل سے لکھوائے۔



## تسخیر خلائق و ترقی تجارت کے لئے

ایک سفید کاغذ پر باوضو حسب ذیل کلمات بروز جمعرات ساعت سعید میں گلاب وزعفران سے اور نئے قلم سے لکھ کر دکان کے صدر دروازے پر لگا دیں اس کا رُخ سڑک کی جانب رہے۔ اور جس دن یہ دعا دکان کے صدر دروازے پر لگائی جائے اس دن دکان کے اندرونی حصے میں لوبان کی دھونی دیں۔ اس کے بعد روزانہ دکان کھولنے سے پہلے ایک کٹورے میں پانی لے کر اس پر "یَارَقِیْبُ" سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے دکان کی دہلیز پر چھڑک دیا کریں۔ انشاء اللہ خوب خیر و برکت ہوگی۔

کلمات یہ ہیں۔ اَللّٰھُمَّ حَسْبُنِیْ فِیْ قُلُوْبِكَ عِبَادِكَ وَاِمَائِكَ ۔

## مصائب سے نجات حاصل کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص کسی مصیبت کا شکار ہو اور کسی بھی طرح اس مصیبت سے خواہ وہ جسمانی ہو، روحانی ہو یا مالی ہو چھٹکارا حاصل نہ ہو رہا ہو تو یہ عمل کرے۔ یہ عمل بزرگوں سے منقول ہے۔ اور اس کو بزرگوں نے حضرت امام جعفر صادق ؒ سے منسوب کیا ہے۔ اگر کوئی شخص جنات کے زیر اثر ہو یا سفلی جادو کا شکار ہو یا اور کسی بندش کا شکار ہو تب بھی انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے اسے نجات مل جائے گی۔ عمل کے کلمات باوضو سفید کاغذ پر لکھ کر سفید ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر چلتے پانی میں چھوڑ دے۔ ان کلمات کو گلاب و زعفران سے لکھے اور لکھتے وقت اگربتی جلا لے۔

کلمات یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ مِنْ عَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلٰی رَبِّ الْجَلِیْلِ ۔ رَبِّ اَنِّی مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْن ۔ جس وقت ان کلمات کو پانی میں ڈالے اس وقت مندرجہ ذیل دعا پڑھے اور دل میں اس مصیبت کا تصور رکھے۔ جس سے نجات حاصل کرنا چاہتا ہے۔

دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ بِمُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ وَالطَّاھِرِیْنَ وَحجۃِ المرْضِینَ اَقضِ حَاجَتِیْ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۔

